کرنے کی کیا ضرورت تھی ؟ صرف یہی فرمادیتے " اہل مذہب کچھ ہی کہا کریں قرآن و حدیث میں کچھ ہی ہوا کرے مگر ہم تو خدا کو کبھی نہ مانیں گے " تو یہ جھگڑا نہایت آسانی سے طے ہوجاتا اور دس پانچ ورق سیاہ کرنے کی زحمت بھی نہ ہوتی ۔

**(۵)** ملاحدہ کے جوابات میں جو مولوی صاحب لکھتے ہیں کہ : " ہم کو اس سے انکار نہیں کہ عالم اجزاء دیمقراطیسی سے بنا ہے ، ہم کو یہ بھی تسلیم ہے کہ عالم قدیم ہے ، ہم یہ بھی تسلیم کرتے ہیں کہ مادے کے اجزاء متحرک ہیں اور حرکت مادے کی ذاتیات میں سے ہے ، قوانین قدرت سے اجزاء باہم ملتے ہیں " ۔ اس میں ہمیں کلام ہے اس لئے کہ اگر مولوی صاحب کے اس تسلیم کرنے کا اثر انہیں کی ذات تک محدود رہتا تو مضائقہ نہ تھا مگر چونکہ اس کا اثر مسلمانوں پر پڑتا ہے کیونکہ انہوں نے یہ کتاب مسلمانوں کے عقائد میں لکھی ہے اس لئے ہمیں اس میں بحث کرنے کی ضرورت ہے ، " الکلام " کی ابتداء انہوں نے جس انداز سے کی ہے اس سے ثابت ہے کہ وہ جدید علم کلام مرتب کر رہے ہیں اور اس میں وہ باتیں لکھیں گے جو قدیم علم کلام کے راز سربستہ ہیں ، چنانچہ ماحصل ان کی تقریر کا صفحہ ۲ میں یہ ہے کہ :

جدید علم کلام کا مایہ خمیر وہی علم کلام قدیم ہے ، ہم اس کی تدوین اور ترتیب جس حیثیت سے ہونی چاہئے اس لحاظ سے اس کو جدید بھی کہہ سکتے ہیں ، اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ امام غزالی نے مختلف کتابوں میں تصریح



کی ہے کہ اپنی تصنیفات میں جو باتیں مذکور ہیں وہ اصلی حقائق نہیں ہیں بلکہ عوام کے عقائد محفوظ رکھنے کے لئے ہیں ، جیسا کہ جواہر القرآن میں انہوں نے لکھا ہے کہ اس علم میں حقائق ظاہر نہیں کئے جاتے ، امام غزالی کی کتابیں شہادت دے رہی ہیں کہ وہی عقائد جن کو کتب کلامیہ میں وہ بڑے زور و شور سے ثابت کرتے ہیں دوسری تصنیفات میں ان کی نسبت لکھ دیتے ہیں کہ ان عقائد کی اصلی حقیقت کچھ اور ہے ، خدا کی ذات و صفات و افعال اور قیامت کے متعلق عقائد کو انہوں نے نہایت تفصیل سے لکھا ہے ، لیکن جواہر القرآن میں لکھتے ہیں کہ اصلی حقائق لوگوں کے سامنے بیان کئے جائیں تو ان کی سمجھ میں نہ آئیں اور ان کو نقصان پہونچائیں ، اسی پر شاید کسی کو خیال ہوتا کہ یہ تو عوام کی حالت ہے علماء کے سامنے اظہار حقائق میں کیا تامل ہوسکتا ہے ؟ اس لئے جتادیا کہ آج کل جو علماء ہیں وہ عوام ہی کے ہم پایہ ہیں ، مخاطب صحیح کے لئے بڑی قید یہ لگاتے ہیں کہ دنیا سے اس کو کسی قسم کی غرض نہ ہو "

> اس سے صاف ظاہر ہے کہ حقائق اصلی کے ظاہر
> کرنے پر عوام برہم ہوتے ہیں اس لئے اس
> منصب کا وہ مستحق ہے جس کو عوام کی کچھ پروا
> نہ ہو۔ اب جدید علم کلام مرتب کرنے والے کا
> یہ کام ہے کہ ان بزرگواروں نے جن خزانوں کو
> سر بمہر رکھا تھا ان کو وقف عام کردے۔

لیجئے مولوی صاحب نے ان خزانوں میں سے ایک خزانہ تو کھول دیا کہ اگر خدا کا وجود ہو بھی تو برائے نام ہے، کسی چیز کو اس نے نہیں پیدا کیا، بزرگان دین اسی بات کو عوام الناس سے ڈر کے چھپاتے تھے جس کو مولوی صاحب نے بے خوف و خطر وقف عام کردیا !! کیا کسی مسلمان کا یہ عقیدہ ہوسکتا ہے کہ ایسے جلیل القدر بزرگان دین **نعوذ باللہ** ملحد تھے اور جن اسرار و حقائق کو وہ چھپاتے تھے وہ یہی الحادی مسائل تھے !!

## علم حقائق اور اس کا اخفاء

اس میں شک نہیں کہ بعضے مسائل ایسے بھی ہیں کہ عوام الناس کی عقلیں ان کے سمجھنے سے قاصر ہیں، اسی وجہ سے اس قسم کے مسائل کے لئے ایک علم ہی جدا مقرر کیا گیا جس کو علم حقائق کہتے ہیں، اس فن کی مخصوص کتابیں ہیں جیسے "فصوص الحکم" "فتوحات مکیہ" وغیرہ جن کے دیکھنے سے واضح ہوتا ہے کہ ہر عامی تو کیا اکثر علماء بھی اس کو نہیں سمجھ سکتے، اسی وجہ سے بعضے علماء نے شیخ محی الدین ابن عربیؒ وغیرہ کی تکفیر کی ہے، اور بمصداق **الانسان**



**عدو لماجھل** کے ان کے دشمن ہوگئے! اور خود وہ حضرات بھی یہی کہتے ہیں **نحن رجال لایحل النظر فی کتبنا لکل احد** یعنے ہم لوگوں کی کتابیں دیکھنا ہر کسی کو جائز نہیں۔ چنانچہ امام غزالیؒ نے بھی یہی بات لکھی ہے۔

اصل اصول اس علم کا یہ ہے کہ جو آیات و احادیث متشابہات سے ہیں ان میں تاویل نہ کی جائے، اور چونکہ متشابہات ہر کسی کے سمجھ میں نہیں آتے اس لئے متکلمین نے عام فہم کرنے کی غرض سے ان میں تاویلیں کیں، چنانچہ امام غزالیؒ نے بھی جو کتابیں علم کلام میں لکھیں ان کو متکلمین کی طرز پر لکھا اور یہ عذر کردیا کہ ان کے حقائق ہم یہاں نہیں لکھ سکتے اس کا محل دوسرا علم ہے جس کے سمجھنے کے لئے کئی شروط ہیں اور اعلیٰ درجے کی قابلیت درکار ہے، چنانچہ جواہر القرآن میں جو امام نے لکھا ہے الکلام صفحہ ۴ میں اس کی عبارت نقل کرکے مولوی شبلی نعمانی صاحب اس کا ترجمہ لکھتے ہیں :

> "یہ چاروں علم یعنی علم ذات و صفات و علم افعال و معاد ان کے ابتدائی اور جامع اصول جہاں تک مجھ کو معلوم ہوسکے میں نے بعضے تصانیف میں درج کئے، باوجود اس کے کہ فرصت کم اور آفتیں بہت تھیں اور دوست و مددگار کمیاب تھے، لیکن ان تصنیفات کو میں نے ظاہر نہیں کیا کیونکہ اکثر لوگ ان کو سمجھ نہیں سکتے اور ان سے ان لوگوں کو نقصان پہونچتا ہے اور مدعیان علم اکثر اسی قسم کے ہیں، ان تصنیفات کو صرف ان لوگوں کے سامنے ظاہر کرنا چاہئے جن کو علم ظاہر میں کمال حاصل ہوچکا ہو اور صفات مذمومہ کے دور کرنے میں اس قدر

کوشش کرچکے ہوں کہ ان کا نفس رام ہوگیا ، اور دنیا کی خواہش بالکل باقی نہ رہی ہو ، اور طلب حق کے سوا ان کی اور کچھ غرض نہ ہو ، ان سب باتوں کے ساتھ ذکی الطبع ، خوش فہم ، حدید الذہن اور سلیم الطبع ہوں ، جس کے ہاتھ میں یہ تصنیف پڑجائے اس پر حرام ہے کہ کسی شخص کے سامنے اس کو ظاہر کرے بجز ایسے شخص کے جس میں یہ تمام صفات جمع ہوں " ۔

امام صاحبؒ نے جو فن حقائق کے مطالعے کی اتنی شرطیں لگائیں اور اس کی وجہ ہر معمولی آدمی نہیں جان سکتا اس کے لئے بھی اعلیٰ درجے کی طبیعت اور علم درکار ہے ، بو علی سینا جیسا نازک طبع حکیم ہو تو اس کا ادراک کرسکے ، دیکھئے اشارات میں ابن سینا نے اسی سے متعلق کئی جز میں بحث کی ہے اور بدلائل عقلیہ ثابت کیا کہ ان امور کے ادراک کے لئے زہد ، ریاضت ، طبع سلیم اور حدت ذہن وغیرہ شروط ہیں ، انشاء اللہ تعالیٰ اس کا ترجمہ آئندہ کسی موقعے میں ہدیہ ناظرین کیا جائے گا ۔

مولوی شبلی صاحب نے امام غزالیؒ کی تقریر سے یہ مطلب نکالا کہ اس قسم کے مسائل کہ خدا کسی چیز کا خالق نہیں اور خلاف عادت کوئی چیز خواہ معجزہ ہو یا کہ کرامت کسی نبی یا ولی کے ہاتھ پر ظاہر نہیں کرسکتا وغیرہ وغیرہ مسلمانوں کے سمجھ میں نہیں آسکتے اس لئے ان کو چھپانے کی ضرورت تھی ! مگر مولوی صاحب نے اس پر غور نہیں کیا کہ امام نے حقائق سمجھنے کے لئے شرط لگائی ہے کہ علم ظاہری میں کمال ہو ۔ مولوی صاحب جو ان سربمہر مسائل کو بیان کررہے ہیں ان کے لئے تو جاہل محض ہونا شرط ہے جس میں دلیل طلب کرنے



کی بھی صلاحیت نہ ہو ، جیسا کہ مولوی صاحب لکھتے ہیں : " مادّے کی نسبت یہ ثابت ہوچکا ہے کہ وہ قدیم ہے ، علوم جدیدہ نے یہ بھی ثابت کردیا ہے کہ مادے کے ساتھ حرکت بھی قدیم ہے " ۔ کہئے ایسا کون عالم ہوگا جو صرف اس قول پر کہ علوم جدیدہ میں مادے کی قدامت ثابت ہوگئی ہے اپنے خدا کو چھوڑ بیٹھے اور دین کو رخصت کردے ، اور یہ بھی نہ پوچھے کہ کس دلیل سے ثابت ہوا ؟! ایسی تصدیق کے لئے تو اعلیٰ درجے کا جہل ہونا چاہئے ۔ امام صاحب نے جو شرط لگائی ہے کہ صفات مذمومہ کے دور کرنے میں اتنی کوشش کرے کہ نفس رام ہوجائے ، مولوی صاحب کے مسلک پر اس کی کیا ضرورت ؟ مولوی صاحب جو حقائق بیان کرتے ہیں اس کے لئے یہ شرط مناسب ہے کہ : صفات مذمومہ کے حاصل کرنے میں کوشش کرے اور یہ ملکہ پیدا کرے کہ جس کلام کو چاہے کم و زائد کرکے اس سے ایسی بات بنالے کہ اس کے قائل کے حاشیہ خیال میں بھی نہ ہو ، اور جہاں تک ہوسکے حیاء سے تعلق کم ہونا چاہئے تاکہ سمجھنے والوں کے مقابلے میں آنکھ بھی نہ جھپکے ۔ اور امام صاحب نے جو یہ شرط لگائی ہے کہ دنیا کی بالکل خواہش باقی نہ رہی ہو اس کی کیا ضرورت ؟ مولوی صاحب جو حقائق بیان کررہے ہیں وہ تو دنیا حاصل کرنے کے اعلیٰ درجے کے ذریعے ہیں کیونکہ جب خدا خالق ہی نہیں تو پھر اس کا کسی پر حق ہی کیا جو ربوا وغیرہ اسباب ترقی دنیوی اور عیش و عشرت سے منع کرے اور عبادت سے محنت شاقہ کا حکم فرمائے ؟! اتنی آسانی کرنے والے مقتدا جب کسی قوم کے ہاتھ آجائیں تو کیا ممکن ہے کہ وہ ان کا احسان نہ مانے اور کچھ ان کے بھینٹ نہ چڑھائیں ۔

پھر امام صاحب نے جو کتابیں حقائق میں لکھی ہیں ان کو بھی دیکھ لیتے کہ کہاں خالقیت وغیرہ کا انہوں نے انکار کیا ہے ؟! آخر امام صاحب کی اکثر تصانیف رائج ہیں، اگر ان کی یہ مراد ہوتی تو کسی کتاب میں تو ان آزادیوں کی طرف اشارہ ہوتا، فی الواقع مولوی صاحب نے نہایت جدت طبع سے کام لیا کہ جس بات سے اہل اسلام امام کے تقدس اور خدا شناسی پر استدلال کرتے تھے اسی کو انہوں نے الحاد کا قرینہ بنادیا۔

## ایک واقعہ حسب حال :

ابو ریحان خوارزمیؒ نے الآثار الباقیہ عن القرون الخالیۃ میں لکھا ہے کہ: "یوذاسف جس نے بادشاہ طہمورث کے زمانہ میں ہندوستان آکر نبوت کا دعویٰ کیا تھا اور دراصل وہ ستارہ پرست تھا اس نے ابراہیم علیہ السلام کی نسبت یہ تہمت لگائی کہ وہ ستارہ پرست تھے، اور یہ قرینہ قائم کیا کہ اتفاقاً ان کے قلفہ میں "برص" نمودار ہوا، چونکہ اس زمانے میں برص والے کو نجس سمجھ کر اس سے مخالطت نہیں کرتے تھے اس لئے انہوں نے اپنے قلفہ کو قطع کر ڈالا یعنے اپنی ختنہ کی، پھر جب کسی بت خانے میں حسب عادات گئے تو بڑے بت سے آواز آئی کہ اے ابراہیم تم ایک عیب کی وجہ سے ہمارے پاس سے چلے گئے تھے اب دو عیب لے کر آئے ہو چلو ہمارے پاس سے نکلو پھر یہاں کبھی نہ آنا! یہ سن کر ان کو غصہ آیا اور اس بت کو ٹکڑے ٹکڑے کردیا اور مذہب بھی چھوڑ دیا، اس کے بعد ان کو اپنے فعل پر ندامت ہوئی اور چاہا کہ اپنے بیٹے کو مشتری کے لئے ذبح کریں کیونکہ اس زمانے میں دستور تھا کہ ایسے موقعہ میں اپنی اولاد کو ذبح کرتے تھے، جب مشتری کو ان کو سچی توبہ کی صداقت معلوم



ہوگئی تو ایک دنبہ ان کے فرزند کے عوض میں دے دیا" ۔ مسئلہ "ختنہ" اور "بت شکنی" اور "ذبح فرزند" جو کتب سماویہ سے ثابت ہے سب بجائے خود بحال رکھا مگر صرف پیرایہ بدل کر ابراہیم علیہ السلام کو اپنے ہم خیال ستارہ پرست قرار دے دیا!! اسی طرح مولوی شبلی نعمانی صاحب نے بھی امام غزالیؒ وغیرہ کو اپنے ہم خیال بنالیا اور ان پر اپنی فضیلت بھی ثابت کردی کہ وہ لوگ عوام سے ڈر کر الحادیہ عقائد چھپاتے تھے ہم نے عوام کی کچھ پروا نہ کی۔

(۶) مولوی صاحب اکثر لفظ "قانون قدرت" کا استعمال کرتے ہیں جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آگ کا جلانا مثلاً قانون قدرت ہے، جس سے دل خوش ہوجاتا ہے کہ مولوی صاحب بھی خدا کی قدرت کے قائل ہیں، مگر دراصل اس لفظ سے "قانون فطرت" ان کی مراد ہوتی ہے جس کے حکماء و فلاسفر قائل ہیں۔ چنانچہ وہ خود لکھتے ہیں: "پروفیسر لیتریا کہتا ہے کہ جن اسباب نے کائنات کو پیدا کیا ہے وہ خود کائنات میں موجود ہیں اور ان سے الگ نہیں اور انہیں اسباب کو ہم قوانین فطرت سے تعبیر کرتے ہیں، ایک مشہور پروفیسر کہتا ہے کہ قوانین فطرت اور خدا ان دونوں میں سے ہم کو صرف ایک کی ضرورت ہے"۔ مولوی صاحب کی تحقیق سے جب یہ بات ثابت ہوگئی کہ ان کے نزدیک خدائے تعالیٰ نہ مادے کا خالق ہے نہ صور نوعیہ کا نہ ان کے لوازم کا تو اب خدا کی قدرت کی ضرورت ہی کیا رہی ؟! البتہ ان کو اس تقدیر پر قوانین فطرت کہہ سکتے ہیں جن کے قائل حکماء ہیں، مگر مولوی صاحب نے دیکھا کہ یہ ایک خوش کن لفظ ہے اس لئے مصلحتاً اس کا استعمال کرتے ہیں۔

## خدا کے اثبات پر مولوی شبلی نعمانی کی دلیل :

(۷) مولوی صاحب کسی مصلحت کے لحاظ سے بڑی ہمت کر کے اس مقام میں مسلمانوں کی طرف سے حکمت جدیدہ کے مقابلے میں کھڑے ہوئے، چنانچہ لکھتے ہیں: "میٹریالسٹ کہہ سکتا ہے کہ: مادہ خود بخود پیدا ہوا، مادے کے ساتھ حرکت پیدا ہوئی، حرکت نے امتزاج پیدا کیا اور پھر رفتہ رفتہ بہت سے قوانین قدرت پیدا ہوگئے، لیکن وہ اس بات کی وجہ نہیں بتاسکتا کہ ان سینکڑوں ہزاروں بلکہ لاکھوں قوانین قدرت میں یہ توافق و تناسب اور اتحاد کہاں سے آیا؟ توافق اور اتحاد پیدا ہونا خود ان قوانین کی ذاتی خاصیت نہیں ہے اور اگر کوئی ایسا دعویٰ کرے تو محض ایک فرضی احتمال ہوگا جس کی کوئی نظیر نہیں پیش کی جاسکتی۔یہی بالاتر قوت جو تمام قوانین قدرت پر حاکم ہے اور جس نے ان تمام قوانین میں ربط اور اتحاد قائم کیا ہے خدا ہے۔یہی معنیٰ ہیں قرآن مجید کی اس آیت کے **وله اسلم من فی السمٰوات والارض طوعاً وکرھاً**" - حاصل یہ کہ مادہ خود بخود پیدا ہوگیا، اس کی حرکت خود بخود پیدا ہوگئی، امتزاج خود بخود پیدا ہوگیا، صور نوعیہ خود بخود پیدا ہوگئیں۔اور قوانین فطرت یعنی ان کی خاصیتیں خود بخود پیدا ہوگئیں اب اللہ صاحب کا یہی بالائی کام رہے گا کہ توافق و تناسب کی نگرانی کریں !! - کفار نے فرشتوں کو خدا کی بیٹیاں قرار دے کر اپنے لئے بیٹے پسند کئے تھے اس پر خدائے تعالیٰ نے فرمایا **تلک اذاً قسمة ضیزیٰ** جس کا ترجمہ لکھا ہے کہ (یہ بھونڈا بانٹا ہے) یہاں تو مولوی صاحب نے خدائے تعالیٰ کا حصہ عالم بالا ہی پر رکھ دیا اور اس طرح تقسیم کی کہ:

از فرش خانہ تالبِ بام ازان من    وز بام خانہ تا بہ ثریا ازان تو



یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ توافق و تناسب اور اتحاد کے پیدا کرنے میں خدا کی ضرورت کیوں ہوئی؟ بقول پروفیسر مذکور قوانین فطرت سب کام خود چلالیتے ہیں پھر خدا صاحب کو تکلیف دینے کی کیا ضرورت؟ اور مولوی صاحب کی یہ دلیل بھی اس کی مؤید ہے جو لکھتے ہیں: " کہ اس میں شبہ نہیں کہ عالم کا تمام کام قوانین قدرت یا لا آف نیچر پر قائم ہے لیکن یہ قوانین الگ الگ مستقل بالذات اور ایک دوسرے سے بے تعلق نہیں بلکہ یہ سب ایک دوسرے کے موافق مناسب اور معاون ہیں اور ان میں باہم اس قدر تناسب اور ربط ہے کہ ایک چھوٹی سی چیز کے پیدا کرنے میں کل قوانین قدرت باہم مل کر کام کرتے ہیں ایک کم زور سے کم زور گھانس اس وقت پیدا ہوسکتی ہے جب خاک، ہوا پانی وغیرہ سے لے کر بڑے بڑے اجرام فلکی مثل آفتاب و مہتاب وغیرہ کے افعال و خواص اس کے پیدا کرنے میں مشارکت اور توافق کو عمل میں لائیں" - اس سے خود ظاہر ہے کہ سب قوانین فطرت مل کر کام چلالیتے ہیں، پانی کی فطرت میں داخل ہے کہ خاک کے اجزاء کے ساتھ مل کر غذا پہنچائے، آفتاب رطوبات کو خشک کرے، چاند رطوبت پیدا کرے، علیٰ ہذاالقیاس ہر ایک اپنا اپنا کام بحسب فطرت کرے گا۔اب جو مولوی صاحب پوچھتے ہیں کہ ان قوانین قدرت میں اتحاد و توافق اور تناسب کہاں سے آیا؟ سو اس کا جواب میٹریالسٹ آسانی سے دے گا کہ جہاں سے مادہ اور اس کی حرکت آئی تھی یہ اتحاد بھی وہیں سے آگیا۔ایک محل مثلاً گھانس میں جب ہر ایک قوت اپنا عمل کرے گی تو اس کا روکنے والا کون ہے؟ بالضرور ان کے آثار اس محل میں موجود ہوجائیں گے اور اسی کا نام اتحاد وغیرہ ہوگا، علحدہ اتحاد وغیرہ پیدا کرنا فضول ہے۔اور

جو یہ لکھتے ہیں کہ توافق و اتحاد پیدا ہونا ان قوانین کی خاصیت نہیں ، اگر اس کا مطلب یہ ہے کہ خدا نے ان کو پیدا کیا تو میٹریالسٹ یہ پوچھے گا کہ اگر اتحاد وغیرہ پیدا نہ کرتا تو کیا اس سے گھانس میں مثلاً پانی ، خاک ، ہوا وغیرہ کی تاثیرات عمل نہ کرتے ؟ اگر مولوی صاحب اس کے قائل ہوجائیں تو میٹریالسٹ کہے گا کہ کیا خدا صاحب کی بھی اتنی قدرت ہوئی کہ قوانین فطرت کو روک سکیں حالانکہ یہ بات مسلّم ہوچکی ہے کہ قوانین فطرت کسی کے روکے نہیں رک سکتے ؟ ادنیٰ تامل سے یہ بات معلوم ہوسکتی ہے کہ اتحاد و توافق وغیرہ اس موقعہ میں فرضی چیزیں ہیں ، اس لئے کہ جب ہر چیز اپنا پورا پورا عمل کرے تو اس سے ان امور کا امتزاج خود بخود ہوجائے گا ، مثلاً مٹی جب گھانس کی غذا بن جائے تو یہ خیال کیا جائے گا کہ ان دونوں میں خود اتحاد ہوگیا ، یہ نہیں کہہ سکتے کہ ان دونوں میں پہلے خدا نے اتحاد پیدا کیا ۔ اسی طرح پانی نے مٹی کو جب رقیق بنایا تو یہ کہا جائے گا کہ پانی معاون اور موافق ہوا ، اور یہ سب قوانین فطرت ہیں پھر خدا صاحب کے فعل کو اس میں دخل ہی کیا ۔

## ایک قوت کا نام خدا ہے ؟!

پھر بڑے آب و تاب سے مولوی صاحب نے ثابت کیا تو یہ کیا کہ خدا ایک قوت کا نام ہے ۔ میٹریالسٹ کہے گا کہ ایسے خدا تو بہت سارے ہیں جیسے قوت برقی مقناطیسی اور کششی وغیرہ جو تمام عالم میں پھیلی ہوئی ہیں ۔ مقصود اصلی اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جب میٹریالسٹ قہقہہ لگا کر آسانی سے اس کا جواب دے دے گا تو مولوی شبلی صاحب مسلمانوں سے صاف کہہ دیں گے کہ : بھائیو ! ہم نے تو ایک فرضی خدا ٹھہرالیا تھا اور اس کے لئے ایک کام بھی تجویز



کیا تھا مگر کیا کریں کہ میٹریالسٹ اس کو بھی نہیں مانتا ۔ تعجب نہیں کہ ایسے جواب کی پہلے سے تمہید کی ہو جو لکھتے ہیں : " ان دلائل میں ( جو متکلمین نے خدائے تعالیٰ کے اثبات وجود پر قائم کئے ہیں ) ایک بڑا نقص یہ ہے کہ ان سے اگر خدا کا وجود ثابت بھی ہوتا ہے تو اس کا فاعل باختیار ہونا ثابت نہیں ہوتا ، ان دلائل سے صرف ایک علت العلل کا وجود ثابت ہوتا ہے لیکن علت کے لئے یہ لازمی نہیں کہ اس سے معلول بہ ارادہ اور اختیار صادر ہو ، آفتاب روشنی کی علت ہے لیکن آفتاب کو نہ علم ہے نہ ارادہ ہے بلکہ روشنی اس سے خود بخود بلا علم و ارادہ صادر ہوتی ہے " ۔ مادیین کا بھی مقصود یہی ہے کہ علت العلل مادہ ہے جس کو نہ علم ہے نہ ارادہ اور مولوی صاحب بھی خدا کے وجود کے قائل ہوئے تو اسی شرط پر کہ نہ اس کو ارادہ ہو نہ اختیار بلکہ جس طرح آفتاب سے روشنی بغیر علم و ارادے کے صادر ہوتی ہے اس خدائے جعلی سے بھی معلول صادر ہو ! جس کا مطلب کھلے لفظوں میں یہ ہوا کہ خدا وہی مادہ ہے جس کے حکماء قائل ہیں ۔

مولوی صاحب اس بحث سے پہلے صفحہ ، میں لکھ چکے ہیں کہ : " تمام دنیا میں ایک غل مچ گیا ہے کہ علوم جدیدہ اور فلسفہ جدیدہ نے مذہب کی بنیاد متزلزل کردی ہے ، فلسفہ اور مذہب کے معرکہ میں ہمیشہ اس قسم کی صدائیں بلند ہوتی رہتی ہیں اور اس لحاظ سے یہ کوئی نیا واقعہ نہیں لیکن آج یہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ فلسفہ قدیمہ قیاسات اور ظنیات پر مبنی تھا اس لئے وہ مذہب کا استیصال نہ کرسکا بخلاف اس کے فلسفہ جدیدہ تمام تر تجربہ اور مشاہدے پر مبنی ہے اس لئے مذہب کسی طرح اس کے مقابلے میں جانبر نہیں ہوسکتا " ۔

اس تقریر سے معلوم ہوتا ہے کہ جب مولوی صاحب نے دیکھا کہ آخر مذہب کا استیصال ہونے ہی والا ہے اس کی ابتدا کر دی جائے تو باعث نیک نامی ہے، اور اس کتاب کو سنگ بنیاد قائم کر دیا، ہر چند آگے چل کر فلسفہ جدیدہ میں بھی کچھ کلام کیا مگر وہ بھی ایسا ہی ہے جیسے خدا کے قائل ہو کر اس کے ذمے فضول کام لگا دئے جن سے سمجھنے والے خود سمجھ جائیں کہ ایسے کاموں کے لئے خدا کی کچھ ضرورت نہیں۔

اب اہل اسلام سمجھ سکتے ہیں کہ مسلمانوں کا مرنا جینا حق تعالیٰ کی خالقیت اور توحید پر تھا، مولوی صاحب نے بسم اللہ کے ساتھ ہی اس کا تو خاتمہ کر ڈالا۔ اب رہے مسائل نبوت وغیرہ سو اسی پر قیاس کر کے خیال کر سکتے ہیں کہ ان کا کیا حشر ہوگا:

سالے کہ نکوست از بہارش پیداست

چونکہ مولوی صاحب "شمس العلماء" ہیں اور یہ کتاب یعنے "الکلام" مسلمانوں کے عقائد میں لکھی ہے اس میں نبوت، قیامت، جنت، دوزخ کے نام ضرور لیں گے کیونکہ مسلمانوں کی بول چال میں یہ الفاظ مستعمل ہیں مگر ان کی حقیقت اسی قسم کی ہوگی جیسے یوذاسف نے ابراہیم علیہ السلام کی بت شکنی اور ذبح فرزند اور ختنہ وغیرہ کی حقیقت بیان کر کے حمقاء کی نظروں میں ان کو بت پرست اور ستارہ پرست ثابت کر دیا تھا۔ ہم نے اپنا فرض منصبی ادا کر دیا، اس پر بھی اہل اسلام "الکلام" کو اسلامی کتاب سمجھیں تو مختار ہیں وما علینا الا البلاغ۔

(۸) مولوی صاحب صفحہ ۲۰۲ میں لکھتے ہیں کہ: "خدا کے ثبوت کے



جس قدر دلائل ہیں سب میں قدر مشترک یہ ہے کہ خدا کا وجود نہ ہو تو سلسلہ غیر متناہی کا وجود لازم آئے گا، لیکن غیر متناہی کے محال ہونے پر کوئی دلیل نہیں"۔

## عدم تناہی کا ابطال:

حکماء اور متکلمین نے ابطال عدم تناہی پر بہت سے دلائل قائم کئے ہیں جن کا ذکر موجب تطویل ہے، بمناسبت مقام ایک دلیل یہاں لکھی جاتی ہے: لفظ "غیر متناہی" عموماً زبان خاص و عام پر جاری ہے جس کو موقعہ بے موقعہ لوگ استعمال کیا کرتے ہیں، اگر گہری نظر ڈالی جائے تو معلوم ہو کہ اس کا مصداق خارج میں پایا جانا محال ہے بلکہ اس کا تصور بھی ممکن نہیں، دیکھئے ہندی میں مراتب اعداد زیادہ سے زیادہ دہ سنکھ مشہور ہیں اگر اجمالی نظر سے دہ سنکھ خیال کئے جائیں تو وہ بھی متناہی ہوئے، غیر متناہی کے لئے اس سلسلے کو بڑھانے کی ضرورت ہوگی، پھر اگر کروڑ دہ سنکھ کہیں تو وہ بھی متناہی ہیں اس کے بعد بھی سلسلہ عدد باقی ہے، غرض کہ کروڑہا سال بھی نظر اجمالی سے کروڑہا عدد خیال میں زیادہ کرتے جائیں تب بھی وہ سلسلہ ختم نہ ہوگا۔ اس سے یہ بات معلوم ہو سکتی ہے کہ غیر متناہی کا واقعی تصور ہو ہی نہیں سکتا۔ اب علل و معلومات کے سلسلے میں غور کیجئے کہ وہ غیر متناہی ہو سکتا ہے یا نہیں۔

پہلے علت و معلول کے معنیٰ معلوم کرنے کی ضرورت ہے تاکہ مضمون سمجھنے میں آسانی ہو، علت وہ ہے کہ جس کے وجود کے ساتھ ہی دوسری شے (یعنے اس کے معلول) کا وجود ضروری ہو، مثلاً آگ کپڑے کو لگ جانا علت ہے اور کپڑے کا جلنا معلول، اس سے آپ سمجھ گئے ہوں گے کہ آگ کپڑے کے

جلنے کی علت نہیں کیونکہ آگ مدتوں چولھے میں رہتی ہے اور کپڑا نہیں جلتا اس لئے ہم آگ کو علت نہیں کہتے بلکہ اس کا کپڑے کو لگ جانا علت ہے اور کپڑے کا جلنا معلول ۔ اس سے ظاہر ہے کہ معلول موقوف اور علت موقوف علیہ ہے ، یعنے جب تک علت کا وجود نہ ہو معلول کا وجود محال ہے ۔ اب مثال کے طور پر ہم ایک سلسلہ فرض کرتے ہیں : ا ، ب ، ج ، د ، ہ ، و ۔ اس میں "ا" علت ہے اور "ب" معلول اور وہی "ب" علت ہے اور "ج" معلول پھر "ج" علت اور "د" معلول ۔ علی ہذا القیاس ہ ، و ........

اس سلسلے میں دو لحاظ ہوسکتے ہیں ، پہلا "ا" سے "و" تک ، دوسرا "و" سے "ا" تک ۔ پہلا سلسلہ علتوں کا ہے دوسرا معلولوں کا ۔ چونکہ علت و معلول میں تضاد ہے کہ جس حیثیت سے کوئی چیز علت ہو اس حیثیت کے لحاظ سے معلول نہیں ہوسکتی ، مثلاً جس اعتبار سے معلول ہے اسی اعتبار سے علت نہیں ہوسکتی ، اس لئے ان دونوں سلسلوں میں ہر ایک سلسلہ مستقل سمجھا جائے گا ۔ ہر چند ب ، ج ، د ، ہ میں ہر ایک پر علت بھی صادق آتی ہے اور معلول بھی مگر جس سلسلے میں علتیں ہیں معلولیت کا لحاظ نہیں ، اور نہ جس حیثیت سے وہ علتیں ہیں معلول ہوسکتے ہیں ۔ غرض کہ علتوں کا سلسلہ "ا" سے شروع ہو کر "ہ" پر ختم ہوتا ہے کیونکہ "و" کسی کی علت نہیں فرض کیا گیا ، اور معلولوں کا سلسلہ "و" سے شروع ہو کر "ب" پر ختم ہوگیا اس لئے کہ معلول اول وہی ہے اور "ا" کسی کا معلول نہیں ۔ حاصل یہ کہ اس مثال میں "ا" فقط علت ہے معلول نہیں ، اور "و" صرف معلول ہے علت نہیں ۔

اب غور کیجئے کہ یہ سلسلہ اگر مستقبل (یعنے ابد) کی جانب لیا جائے تو



غیر متناہی کے معنے یہ ہوں گے کہ : جو معلول ہوگا وہ صرف معلول ہی نہ ہوگا بلکہ کسی کی علت بھی ہوگا جس سے سلسلہ متناہی نہ ہوگا کیونکہ علت کے ساتھ معلول کا وجود ضروری ہے ، یہ گفتگو ابد کی جانب تھی اس میں کوئی محال لازم نہیں آتا ۔

اب ماضی (یعنے ازل) کی جانب یہ سلسلہ غیر متناہی فرض کیجئے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ جو علت ہوگی وہ کسی دوسرے کی معلول بھی ہوگی یعنے علت محضہ نہ ہوگی ، کیونکہ اگر علت محضہ ہو اور معلول نہ ہو تو سلسلہ وہیں ختم ہوجائے گا اور غیر متناہی نہ ہوگا ۔ یہاں ہر علت کا معلول ہونا اس وجہ سے فرض کیا جارہا ہے کہ اس سلسلے میں ہم معلول سے علت کی جانب ازل کی طرف جارہے ہیں جس طرح سلسلہ سابقہ میں ابد کی جانب علت سے معلول کی جانب جارہے تھے ۔ غرض کہ عدم تناہی ابد کی جانب لیں تو ہر معلول کو علت فرض کرنا لازم ہے اور ازل کی جانب فرض کریں تو ہر علت کا معلول ہونا ضروری نہ ہوگا ۔ معلول کا حال ابھی معلوم ہوا کہ اس کا وجود بغیر اس کی علت کے وجود کے محال ہوتا ہے ، تو اب اس ازلی سلسلے پر عقلی نظر ڈالئے تو معلوم ہوگا کہ ہر ایک پر یہ بات صادق آتی ہے کہ اس کا وجود محال ہے جب تک اس کی علت کا وجود نہ ہو ، پھر جب اس سلسلہ ازلی کے آخر میں کوئی موجود ایسا نہ ہو جو علت محضہ ہے تو معلولوں کا پورا سلسلہ محالوں کا مجموعہ ہوگا!! اس لئے کہ جس درجے میں کوئی معلول فرض کیا جائے اس پر یہ صادق آتا ہے کہ وہ بغیر علت کے محال ہے ۔ اس نظر عقلی سے صاف ظاہر ہے کہ بغیر علت محضہ کے جو کسی کی معلول نہ ہو اس ازلی سلسلے کا وجود ممکن نہیں ۔ بخلاف اس کے اس سلسلے میں انتہائی

علت جو علت محضہ ہوگی بالذات موجود ہوتو وہ تمام سلسلہ واجب بالغیر ہوجائے گا ، کیونکہ ہر علت علت تامہ فرض کی جارہی ہے جس کے وجود کے بعد معلول کا وجود ضروری اور واجب ہے ۔ اب دیکھئے کہ آخری علت یعنے علت محضہ جس کو " علت العلل " کہتے ہیں اگر ثابت نہ کی جائے تو تمام سلسلہ عالم محال ہوجاتا ہے حالانکہ اس کا وجود بدیہی ہے !! اب کہئے کہ اس سے بڑھ کر غیر متناہی کے ابطال پر اور کیا دلیل چاہئے ۔ اس تقریر سے مولوی صاحب کے اس اعتراض کا جواب بھی ہوگیا ( جو متکلمین کی دلیل حدوث عالم میں کلام کرکے صفحہ ۳۴۰ میں لکھتے ہیں ) کہ : " جب زمانہ غیر متناہی ہے تو سلسلے کا قدیم ہونا بھی ممکن ہے کیونکہ سلسلہ ۔ غیر متناہی بالذات محال ہے اس کو زمانے سے کوئی تعلق نہیں " ۔

متکلمین نے حدوث عالم پر جو دلیل قائم کی ہے اس کو مولوی صاحب نقل کرکے لکھتے ہیں کہ : " متکلمین نے اور بھی بہت سی دلیلیں قائم کی ہیں مگر سب کی صحت اس بات پر موقوف ہے کہ سلسلہ غیر متناہی کا محال ہونا ثابت کیا جائے " ۔ الحمد للہ کہ وہ حسب مراد مولوی صاحب ثابت ہوگیا اور متکلمین کی کل دلیلیں صحیح اور مسلم ہوگئیں ۔

مولوی صاحب صفحہ ۳۴۰ میں لکھتے ہیں : " غیر متناہی کے محال ہونے پر حکماء اور متکلمین نے بہت سی دلائل قائم کی ہیں لیکن وہ تمام اس صورت میں جاری ہوتی ہیں جب یہ مانا جائے کہ سلسلہ مرتب موجود ہے ، لیکن منکرین خدا علل کا سلسلہ اس طرح مانتے ہیں کہ ہر علت فنا ہو کر اس کے بجائے دوسری آجاتی ہے " ۔ اس دلیل سے ثابت ہوگا کہ ابدی سلسلہ غیر متناہی ممکن ہے ، جیسا کہ مثال مذکور سے بھی واضح ہے کہ " ا " علتِ " ب " ہے اور " ب " علتِ



" ج " ، تو " ج " کے وجود میں " ا " کو کوئی دخل نہیں اس لئے کہ اس کی علت " ب " ہے تو " ج " کے حق میں " ا " کا حکم بالکل منفی ہے ۔ اور ابد کی جانب غیر متناہی ہونا ہمارا عین مدعا ہے مگر اس سے منکرین خدا کچھ فائدہ نہیں اٹھاسکتے اس لئے کہ ہر علت فنا تو جب ہوگی کہ موجود بھی ہوسکے ، اور ابھی معلوم ہوا کہ ازل کی جانب سلسلہ غیر متناہی فرض کیا جائے تو اس کا وجود ہی محال ہے ۔

(۹) مولوی شبلی صاحب نے مسلمانوں کا دل خوش کرنے کے لئے کسی دوسرے مقام میں ایک دلیل خدا کی خالقیت پر صفحہ ۳۸ میں قائم کی ہے کہ : " عالم کامل مرتب اور مستمر النظام ہے ، اور جو چیز ایسی ہوگی وہ خودبخود پیدا نہیں ہوگئی ہوگی بلکہ کسی صاحب قدرت اور صاحب اختیار نے اس کو پیدا کیا ہوگا " ۔ دراصل ایزک نیوٹن صاحب کی تقریر نے مولوی صاحب کو اس تحریر پر جرات دلائی چنانچہ ان کا قول صفحہ ۳۸ میں نقل کرتے ہیں کہ : " کائنات کے اجزاء میں باوجود ہزاروں انقلابات زمان و مکاں کے جو ترتیب اور تناسب ہے وہ ممکن نہیں کہ بغیر کسی ایک ذات کے پایا جاسکے جو سب سے اول ہے اور صاحب علم و صاحب اختیار ہے " ۔ مولوی صاحب نے دیکھا کہ جب خود اسحاق نیوٹن صاحب ایک ذات کے ماننے کی اجازت دے رہے ہیں اور یہ بھی کہہ رہے ہیں کہ وہ صاحب علم و صاحب اختیار ہے تو اب اس کے ماننے میں چنداں مضائقہ نہیں ، مگر اس سے مسلمان خوش نہیں ہوسکتے جب تک مولوی صاحب یہ نہ فرمائیں کہ خدائے تعالیٰ نے مادہ اور صورت اور اس کے کل لوازم و عوارض کو اپنی قدرت اور اختیار سے پیدا کیا ۔ اس لئے کہ قدرت و اختیار اور پیدا کرنے کے معنیٰ میں بہت کچھ گنجائش ہے ، نیوٹن صاحب ترتیب و تناسب

اجزاء عالم کی تعریف کرکے اس کے لئے خدا کی ضرورت اور اس کی قدرت و اختیار ثابت کرتے ہیں، اس سے مطلب وہی ہے جس کے مولوی شبلی صاحب قائل ہیں کہ قدرت و اختیار صرف تناسب و اتحاد اور توافق میں ہے کسی چیز کے پیدا کرنے میں اس کو کوئی دخل نہیں۔ البتہ نیوٹن صاحب ایک بات میں مسلمانوں کے موافق ہوگئے کہ خدائے تعالیٰ کی اولیت کو مان لیا اور تصریح کی کہ وہ سب سے اول ہے، مگر مولوی صاحب پر میٹریالسٹ کی کچھ ایسی ہیبت طاری ہے کہ اس باب میں نیوٹن صاحب کی بات بھی نہیں مانتے، چنانچہ صاف لکھتے ہیں کہ: "ہم کو اس سے انکار نہیں کہ عالم اجزاء دیمقراطیسی سے بنا ہے ہم یہ بھی تسلیم کرتے ہیں کہ عالم قدیم ہے"۔ عالم اور اجزاء دیمقراطیسی کے قدیم ہونے کا مطلب ظاہر ہے کہ خدا جب سے ہے یہ اجزاء بھی موجود ہیں یعنے خدا کا وجود ان سے پہلے نہیں۔

الحاصل بعضے حکماء نے جو صرف اپنی رائے اور تخمین سے کہہ دیا کہ اجزائے دیمقراطیسی قدیم ہیں اور ان ہی نے عالم کو پیدا کیا، مولوی صاحب کو اس کا ایسا یقین ہوگیا جیسے کسی سچے مسلمان کو خدائے تعالیٰ کی ذات اور اس کے کلام کا یقین ہوتا ہے، اور دلیل تک نہیں پوچھی کہ ان کو کس نے دیکھا ہے اور ان کے قدیم ہونے کی حالت کیونکر معلوم ہوئی۔ حکمت جدیدہ کا دعویٰ ہے کہ جو چیز محسوس نہ ہو اگر خدا بھی ہو تو نہ ماننا چاہئے ایک خدا جس کے وجود اور قِدم پر تقریباً ہر ملت و قوم گواہی دے رہی ہے اور خود حکماء نے بھی دلائل قائم کئے ہیں، اس کے ماننے میں تو یہ دشواریاں ہورہی ہیں کہ کیسی ہی دلیل پیش ہو مولوی صاحب کچھ نہ کچھ احتمال اس میں قائم کردیتے ہیں، پھر



اتنے قدیم اجزائے دیمقراطیسی جن کا حد و شمار نہیں ان کے وجود اور خالق ہونے پر ایسی کون سی دلیل قائم ہوگئی جس میں چون و چرا کی بھی گنجائش مولوی صاحب کو نہ ملی؟! کاش وہ دلیل بیان فرما دیتے تاکہ مسلمانوں کو اس میں غور و فکر کرنے کا موقع ملتا، اور اس عبارت سے کہ "حکمت جدیدہ میں اجزاء دیمقراطیسی کا قدم ثابت ہوچکا ہے" رسمی مسلمانوں پر جو ہیبت طاری ہوگئی ہونے نہ پاتی۔ بہرحال اجزائے مذکورہ میں غور و تامل کرنے کی ضرورت ہے کہ آیا ان سے عالم پیدا ہوسکتا ہے یا نہیں؟

## اجزائے دیمقراطیسی کی طرف توجہ کیوں ہوئی؟

قبل اس کے کہ اس میں بحث کی جائے، یہ بات معلوم کرنے کے قابل ہے کہ ان اجزاء کی طرف توجہ کیونکر ہوئی؟ حالانکہ ان کو نہ کسی نے دیکھا نہ دیکھ سکتا ہے، باوجودیکہ اس زمانے میں اس قدر طاقتور کلاں بینیں (Microscope) تیار ہوئی ہیں کہ پانی کے ایک ایک قطرے میں کئی کروڑ جاندار دکھائی دیتے ہیں مگر حکماء نے اقرار کرلیا ہے کہ ہنوز اس میں ایسے جانور بھی موجود ہیں جن کے دکھانے کی صلاحیت موجودہ کلاں بینوں میں نہیں۔ اب غور کیجئے کہ وہ جانور آخر جانور ہی ہیں، دل دماغ جگر وغیرہ کل اعضاء جانداروں کے ان میں موجود ہوں گے اور ان اعضاء کی ترکیب انہیں اجزاء دیمقراطیسی سے ہوگی، پھر یہ بھی نہ ہوگا کہ ہر عضو بسیط ہو یعنے ایک ہی ایک جز دیمقراطیسی ہو کیونکہ ہر جز کی خاصیتیں اور وضع و ترکیب جدا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ ہر عضو متعدد اجزاء سے مرکب ہے۔ اب کہئے کہ ان موجودہ کلاں بینوں سے جب وہ (Micro Life) جانور ہی نظر نہیں آتے تو ان کے اعضاء کہاں؟ پھر

ان اعضاء کی ترکیب جن اجزاء سے ہے ان کو دیکھنے کی کیا صورت ؟ جب ان طاقتور آلات و ادوات سے اجزاء دیمقراطیسی کا دیکھنا اس زمانے میں بھی محال ہو تو بیچارہ دیمقراطیس جس کے حاشیہ۔ خیال میں بھی نہ تھا کہ ایک پانی کے قطرے میں کروڑہا جانداروں کا وجود ہے تو پھر ان اجزاء کو کیونکر دیکھ سکتا تھا جس سے ان جانوروں کے اعضاء مرکب ہوئے ہیں ؟! غرض کہ یہ تو ممکن ہی نہیں کہ (Micro Biology) کے ان اجزاء کو اُس زمانہ میں کسی نے دیکھا ہو پھر کیونکر ذہن ان کے طرف منتقل ہوا ؟!

## ہر قیاس کا صحیح ہونا ضروری نہیں :

بات یہ ہے کہ آدمی اپنے معلومات میں قیاس سے کام لیتا رہتا ہے ، چنانچہ بعضے حکماء نے جب دیکھا کہ ہمیشہ موجودات وجود میں آتے رہتے ہیں تو اس پر قیاس کرکے بلادلیل کہہ دیا کہ اسی قسم کا حال گزشتہ زمانوں میں رہا جس سے کوئی زمانہ خالی نہیں اس وجہ سے عالم قدیم ہے ۔ اسی طرح جب دیکھا کہ جو چیز ہم بناتے ہیں اس کے لئے مادہ فراہم کرنے کی ضرورت ہوتی ہے مثلاً ہانڈی بنائی جائے تو اس کے لئے کیچڑ کی ضرورت ہوتی ہے جو اس کا مادہ ہے ، بس اسی پر قیاس کرکے کہہ دیا کہ عالم کے لئے بھی مادے کی ضرورت ہے ۔ مگر ہر قیاس صحیح نہیں ہوا کرتا کیونکہ کہ ہم دیکھتے ہیں کہ ایک جنس ، ایک نوع ، ایک صنف کے افراد میں اتنا تفاوت اور اختلاف ہوتا ہے کہ گویا ایک فرد کو دوسرے سے کچھ تعلق ہی نہیں ۔ ایک شخص کثیرالاولاد ہوتا ہے دوسرا عقیم ، ایک نہایت تیز نظر ہوتا ہے دوسرا مادر زاد نابینا ، ایک مجموعہ۔ کمالات ہوتا ہے دوسرا سراپا نقص ، ایام طفولیت کے لوازم و آثار وہ ہوتے ہیں جو جوانی اور



بڑھاپے میں نہیں ، غصے کی حالت کی جو کیفیات ہیں وہ رضا کی حالت میں نہیں ایک ملک میں اقسام کے معدنیات و نباتات اور حیوانات ہوتے ہیں جو دوسرے ملک میں نہیں ہوتے ، ہر ایک موسم کے لوازم و آثار وہ ہیں جو دوسرے میں نہیں پائے جاتے ۔ غرض کہ مکان و زماں اور امزجہ وغیرہ کے اختلاف سے جو جداگانہ آثار و حالات اور اشیاء پیدا ہوتے ہیں وہ کسی پر پوشیدہ نہیں ۔ اب اگر پوچھا جائے کہ ایک شخص اور ایک ملک اور ایک موسم میں جو خاص خاص امور موجود ہوتے ہیں وہ دوسروں میں کیوں نہیں ہوتے ؟ تو اس کا جواب یہی ہوگا کہ : ہر چیز کے لئے شرائط و موانع ہوا کرتے ہیں ، پھر جب تمامی شرائط اس کے موجود ہوں اور موانع رفع ہوجائیں تو اس کا ظہور ہوگا ورنہ ممکن نہیں ۔ تو اب کہئے کہ جو بات آج ہے اس کو دیکھ کر یہ کہنا کہ لاکھ برس پہلے بھی وہی بات تھی کیونکر صحیح ہوگا ، اور یہ کیونکر ثابت کیا جائے گا کہ اس وقت تمام شرائط موجود تھے اور کوئی مانع نہ تھا ؟! کیا ممکن ہے کہ اس قیاس پر کوئی قطعی دلیل قائم ہوسکے ؟! ہرگز نہیں ، عقلاء نے فیصلہ کردیا کہ "قیاس الغائب علی الشاہد" صحیح نہیں اس لئے کہ ممکن ہے کہ غائب میں کچھ ایسے اسباب و موانع ہوں جن کا وجود واقع نہ ہوا ہو ۔

اگر کہا جائے کہ ہم کتب تواریخ سے ثابت کریں گے کہ کارخانہ۔ عالم اسی طرح چل رہا ہے تو ہم کہیں گے کہ ایک کتاب بھی ایسی نہیں مل سکتی جس میں لاکھ دو لاکھ برس کا حال معلوم ہو ، پھر ازل کا حال کیونکر معلوم ہوسکے ؟ اب کہئے کہ ازل کی باتوں میں رائے لگانا اور ان کو محسوسات پر قیاس کرنا کیا مفید ہوسکتا ہے ؟ اور کیا اس سے ایسے نتائج نکل سکتے ہیں جن پر قطعیت کا حکم

لگایا جائے ؟ اور بفرض محال کوئی رائے قائم بھی ہوجائے تو اس سے ہمارے امور معاش و معاد میں نفع ہی کیا ہوگا۔

مقاصد الاسلام کے حصہ دوم میں ہم لکھ آئے ہیں کہ مادّہ میں حکماء کے مختلف اقوال ہیں کوئی کہتا ہے وہ پانی ہے، کوئی کہتا ہے آگ ہے، کسی کے نزدیک خاک ہے، تو کسی کے نزدیک ہوا، کوئی کمون و بروز کا قائل ہوکر خلیط کو مادہ قرار دیتا ہے، تو کوئی ہیولیٰ کو جو ایک جوہر ہے نہ منفصل ہے نہ متصل، کسی کا قول ہے کہ وہ چھوٹے چھوٹے اجزاء ہیں، اشراقیین نے دیکھا کہ یہ سب خرافات اور اٹکل کی باتیں ہیں جن پر کوئی دلیل نہیں مل سکتی ہے اس لئے انہوں نے صاف کہہ دیا کہ مادہ کوئی چیز نہیں جسم طبعی فقط ایک بسیط چیز ہے۔ غرض کہ مادے کے قائل ہونے سے اصل مقاصد حکمیہ میں کسی چیز کی نہ زیادتی ہوئی اور نہ قائل نہ ہونے سے کچھ کام رکا، پھر اس فضول بحث سے فائدہ ہی کیا ؟۔

## نفس ناطقہ کو فضول باتوں سے دلچسپی ہوتی ہے :

بات یہ ہے کہ نفس ناطقہ بیکار نہیں رہتا کوئی نہ کوئی مشغلہ اس کو چاہئے خصوصاً فضول باتوں میں اس کو نہایت دلچسپی ہوتی ہے جس کا نام عموماً "تفریح طبع" رکھا جاتا ہے، اسی وجہ سے صدہا بلکہ ہزارہا میں معدودے چند با کمال ہوتے ہیں جو اپنے وقت عزیز کو مفید کاموں میں صرف کرکے کمال حاصل کرتے ہیں۔ چونکہ حکیموں اور فلاسفروں کا نفس بھی آخر نفس ہی ہے اس قسم کے مسائل کی بحث اور تفتیش کو انہوں نے اپنی دل لگی کا ذریعہ بنالیا جس سے نہ دین کا فائدہ ہوا نہ دنیا کا۔ چنانچہ میزان الجواھر میں شیخ طنطاوی جوہری



نے لکھا ہے کہ: فنائے عالم سے متعلق ہر فن کے علماء کی رائے جدا جدا ہے، اہل ہیئت کی رائے ہے کہ دائرۂ منطقۃ البروج دائرۂ معدل النہار کے نزدیک ہوتا جاتا ہے اور جو زاویہ تیئیس درجہ ۲۷ دقیقہ کا تھا اب کچھ کم ہوگیا، اور جب چھوٹا ہوتے ہوتے یہاں تک پہونچ جائے گا کہ ایک دائرہ دوسرے دائرہ پر منطبق ہوجائے گا تو فصول معدوم ہوجائیں گے اور نظام عالم فاسد ہوجائے گا۔ اور بعضوں نے یہ رائے قائم کی کہ: کوئی ستارہ یا دمدار زمین پر گرے گا جس سے زمین کو سخت زلزلہ ہوگا اور کُل رہنے والے اس سے ہلاک ہوجائیں گے۔ اور علماء طبیعت نے کہا کہ: آفتاب کی حرارت روز بروز کم ہوتی جاتی ہے جب بالکل کم ہوجائے گی تو تمام روئے زمین پر سردی چھا جائے گی اور سب ٹھنڈے ہوجائیں گے۔ غرض کہ جس کو جس بات کا مشغلہ زیادہ رہتا ہے اس کو اسی قسم کی باتیں سوجھتی رہتی ہیں، اور اپنی خیالی باتوں کو ایسی وقعت دینا چاہتا ہے کہ سارا عالم اپنا ہم خیال ہوجائے۔

میزان الجواہر میں یہ بھی لکھا ہے کہ "لابلاس" نے ایجاد عالم کی یہ تدبیر سوچی کہ فضائے غیر متناہی میں گیاس بھری ہوئی تھی جو ہمیشہ حرکت کرتی رہتی تھی، اس کی حرارت اس کو متفرق کرنے لگی، جب دوران زیادہ ہوا اور حرارت پھیلی تو اجزاء باہم ملتے گئے چنانچہ بہت سارے آفتاب ان اجزاء سے بنے اور وہ بھی لگے چکر کھانے، جب انہوں نے اپنے اپنے دائروں میں خوب چکر لگائے تو ان سے چند ٹکڑے جدا ہوئے جو سیارے کواکب اور توابع اور دمدار ستارے وغیرہ ہیں، اور یہ جو ہماری زمین ہے اس ہمارے آفتاب کا ایک ٹکڑا ہے جو اس سے علحدہ ہوکر اس کے اطراف گھومنے لگا، پھر ایک مدت گھومنے کے

بعد زمین سے بھی ایک ٹکڑا جدا ہوا
جو چاند بن کر اس کے اطراف گھومنے لگا اور چونکہ اس کا حجم چھوٹا تھا اس لئے وہ پہلے ہی ٹھنڈا ہو گیا اس کے بعد زمین ٹھنڈی اور جامد ہوئی اور پانی وغیرہ اشیاء پیدا ہوئیں ، اور قاعدے کی بات ہے کہ جس قدر جسم بڑا ہو گا دیر سے متفرق ہو گا اور جس قدر چھوٹا ہو گا جلد متفرق ہو گا ، اسی وجہ سے چاند کی عمارات و آبادیاں اب خراب ہو گئیں ۔ آفتاب وغیرہ کے ٹکڑے جدا ہو کر اس کے اطراف جو گھومتے ہیں اس کی دلیل یہ ہے کہ کسی برتن میں تیل ڈالئے اور اس میں ایک باریک سوراخ والی نلی لگا کر اس کو چکر دیجئے جو ٹکڑے تیل کے ( یعنے قطرے ) اس سے جدا ہوں گے اس کے اطراف گھومیں گے یہ ابتداء خلقت عالم کی حقیقت ہے ۔ لکھا ہے کہ " لابلاس " کی یہ رائے اس قدر باوقعت ہو گئی ہے کہ کُل اہل یورپ اس کے قائل ہو گئے اور یہی ان کا مذہب بن گیا ۔

ہمارے معاصرین اسلام کے مقابلے میں جب کھڑے ہوتے ہیں تو کمال افتخار سے کہتے ہیں کہ دیکھو حکمت جدیدہ جو دعویٰ کرتی ہے اس کو مشاہدہ کر دکھاتی ہے ، اور بیچارے بھولے بھالے مسلمان ٹیلیگرام وغیرہ ایجادات کو دیکھ کر چپ بھی ہو جاتے ہیں ، مگر انصاف سے دیکھا جائے تو معلوم ہو کہ اجزاء دیمقراطیسی سے بہت سارے آفتاب بن جانا اور ان کا چکر کھانا اور پھر ان سے ٹکڑے ٹوٹ کر ستارے اور زمین وغیرہ بننا پھر ان کے ٹکڑے چاند بننا اور اس کے آس پاس گھومنا اور زمین ایک مدت تک حرکت سریعہ کر کے ٹھنڈی ہونا باوجود اس کے کہ حرکت سے حرارت پیدا ہونا لازم ہے اور زمین جو روشن آفتاب کا ٹکڑا ہے وہ تیرہ و تار رہنا وغیرہ امور کس قسم کے مشاہدات پر مبنی ہیں



! کیا حکمت جدیدہ ان امور کا مشاہدہ کرا سکتی ہے ؟ یہ واقعات کس اطمینان سے بیان کئے جاتے ہیں کہ آفتاب ٹوٹا اور زمین کا ٹکڑا گرا اور یہ ہوا اور وہ ہوا گویا ابھی دیکھ کر چلے آ رہے ہیں ! اسی پر ہمارے مولوی شبلی نعمانی صاحب فرماتے ہیں کہ : " حکمت جدیدہ میں یہ امور ثابت ہو چکے ہیں " ۔ اگر ہم سے کوئی پوچھے کہ اِس رائے میں اور اُس رائے میں جو کسی کی ہے " ہر مہینے چاند نیا بنایا جاتا ہے اور پرانے چاند کو توڑ کر اس کے ٹکڑے بکھیر دیئے جاتے ہیں اور اس کی دلیل یہ ہے کہ بے انتہا ستارے نظر آتے ہیں " کیا فرق ہے ؟ تو ہم سے اس کا جواب نہ ہو سکے گا ۔ غرض کہ یہ سب اٹکل کی باتیں ہیں نہ ان سے کوئی دنیا کا فائدہ ہے نہ دین کا اور نہ کسی مسئلہ کی تحقیق جس سے سننے والے کو سکوت حاصل ہو سکے ، بات وہی ہے کہ نفس ناطقہ کا خاصہ ہے کہ جب اس کو موقعہ ملتا ہے تو کسی نہ کسی کام میں لگا دیتا ہے ۔ حکماء کے نفس نے دیکھا کہ ہم جو چیز بناتے ہیں تو اس کے لئے کچھ نہ کچھ مادہ ہوتا ہے اس پر حکم لگایا کہ عالَم کا بھی کچھ مادہ ہو گا ، اب لگے تلاش کرنے ! اور یہ تو ممکن ہی نہ تھا کہ اس ازلی چیز کا واقعی علم ہو اس لئے جس کے جی میں جو کچھ آیا کہہ دیا اور دلائل قائم کرنے کے لئے تضییع اوقات کا موقعہ مل گیا ۔

اگر کوئی عقلمند نفس کی فضول گوئیوں کا قصہ کوتاہ کرنا چاہے تو اس سے یہ پوچھ لے کہ اس مسئلے کی ابتداء مثلاً گھر سے یا ہانڈی سے ہوئی تھی اور یہ خیال کیا گیا تھا کہ ہر چیز کا مادہ ضرور ہو گا ، آخر مادہ بھی ایک چیز ہے اس کے لئے بھی مادے کی ضرورت ہو گی ، اگر وہ کہے کہ اس کے لئے مادے کی ضرورت اس وجہ سے نہیں کہ مادے کے لئے مادہ ہو تو تسلسل لازم آتا ہے ، تو کیا کہا

جائے کہ جب سلسلہ ختم ہی کرنا ہے تو خالق عالم کے ارادے پر کیوں ختم نہ کیا جائے کہ جس طرح چاہا اس نے بنایا کیونکہ وہ قادر و مختار ہے؟ ہم دیکھتے ہیں کہ آدمی اپنے قدرت کے مطابق کام کرتا ہے، کوئی کیچڑ کی دیوار بناتا ہے، کوئی چونا پتھر وغیرہ کی۔ پھر اگر خدائے تعالیٰ نے اپنی قدرت سے جس طرح چاہا بنایا تو کیا خرابی ہوگی۔ ممکن ہے کہ پہلے کوئی مادہ پیدا کردیتا ہو اور ممکن ہے کہ بغیر مادے کے بناتا ہو، کہ خدائے تعالیٰ کو جو شخص قادر و مختار مانتا ہے اس پر ان امور کے ماننے میں کوئی دشواری نہیں۔ اور جو لوگ خدا کو نہیں مانتے ان کو غیر قادر اور غیر مختار مادے کو ماننے سے اقسام کی دشواریاں ہوتی ہیں، مگر اس کے ثابت کرنے کی دھن میں کچھ نہ کچھ جواب ان کو بھی سوجھ ہی جاتا ہے، کیونکہ جب آدمی ہمہ تن کسی چیز کی طرف متوجہ ہوتا ہے اور اس کے حاصل کرنے میں پوری کوشش صرف کردیتا ہے تو حق تعالیٰ کی طرف سے اس کو مدد مل جاتی ہے اور محنت اس کی رائگاں نہیں ہوتی، چنانچہ ارشاد ہے **کلاً نمد ھٰؤلاء وھٰؤلاء من عطاء ربک وما کان عطاء ربک محظوراً** یعنے ہم ہر ایک کو مدد دیتے ہیں اِن کو بھی اور اُن کو بھی۔ مگر اس سے یہ خیال نہ کرنا چاہئے کہ ہر مدد مفید ہے بلکہ بعضے امدادیں صرف ظاہری طور پر خوش کن ہوتی ہیں اور باطن میں ان کا برا اثر ہوتا ہے، کیونکہ جو بات انبیاء کے ذریعے سے حق تعالیٰ نے بتلادی ہے وہی اس کے مرضی کے مطابق ہے اور جو چیز اس کے خلاف ہو بطور ابتلاء اس میں تو مدد ملتی ہے مگر انجام کار تباہی ہے چنانچہ ارشاد ہے **نولہ ماتولیٰ ونصلہ جھنم وساءت مصیراً**۔ اسی وجہ سے مسلمانوں کو چاہئے کہ دنیوی امور میں ضرورت سے زیادہ توجہ نہ



کریں، اور جس قدر توجہ کریں اس میں بھی مقصود خدا رسول کی اطاعت اور آخرت رہے تاکہ **نولہ ماتولیٰ** کی وعید کے مستحق نہ ہوں۔

غرض کہ جو حکماء مادے کی تحقیق میں ہمہ تن متوجہ ہوئے ان کو نئی نئی باتیں سوجھنے لگیں، چنانچہ ایک مادۂ ایتھر قائم کیا جس کا حال علامہ فرید وجدی نے "کنزالعلوم واللغہ" میں لکھا ہے کہ: جب حکمت جدیدہ والوں نے دیکھا کہ آفتاب اور کواکب ہم سے بہت دور ہیں باوجود اس کے نور اور حرارت ان کی ہم تک پہونچتی ہے اور ممکن نہیں کہ بغیر واسطے کے وہ ہم تک پہونچ سکیں اور ہوا ایک محدود مقام تک ہے اس لئے ایسے مادے کی ضرورت ہے کہ وہ روشنی اور حرارت کی حرکات کا قبول کرکے ہم تک پہونچادے جس طرح ہوا آواز کو پہونچاتی ہے، اس خیال سے انہوں نے "ایتھر" قائم کیا۔

الرسالۃ الحمیدیہ میں لکھا ہے کہ: اکثر اہل حکمت جدیدہ اسی کے قائل ہیں کہ روح حیوانی کوئی چیز نہیں، عناصر جو باہم ملتے ہیں اور ان کا امتزاج کیمیاوی ہوتا ہے ان ہی کے افعال سے حیوان کی حیات وابستہ ہے۔ تمام دنیا کے حکماء نے روح حیوانی ایک علحدہ چیز ثابت کی تھی جس پر سینکڑوں دلائل قائم کئے تھے مگر دولین نے کہا کہ وہ سب فضول ہیں، وہ بھی اسی مادے کے امتزاج کا اثر ہے۔ کنزالعلوم واللغہ میں لکھا ہے کہ ڈاکٹر ہرمن سفلر کا قول ہے کہ: روح انسانی مادے کی ایک قوت ہے جو اعصاب سے پیدا ہوتی ہے۔ دیواریموں کہتا ہے کہ: ہر عصب میں موج کہربائی موجود ہے اس لئے فکر مادے کی ایک قسم کی حرکت ہے۔ اور بعضے ڈاکٹروں نے لکھا ہے کہ: تفکر فاسفورس کا اثر ہے جو ترکیب دماغ میں موجود ہے، اور فضیلت و اخلاص و شجاعت کہربائی

مادے کی امواج کے نام ہیں جو اعضاء میں ہوتا ہے ۔ لیجیے نفس ناطقہ موجودات میں ایک اعلیٰ درجے کی چیز مانی جاتی تھی وہ بھی مادے ہی کا اثر نکلا ! اور شدہ شدہ یہاں تک نوبت پہونچی کہ اگر خدا بھی ہے تو وہی مادہ ہے !! دیکھئے انہماک کا یہ اثر ہوا کہ " ہمہ اوست " کہلا کر چھوڑا !۔

ایک نیچری مشرب جو انگریزی میں کمال اور فلسفہ اور علوم جدیدہ میں مہارت تامہ رکھتے ہیں ان سے طبعیات کے کسی مسئلے میں میری گفتگو ہوئی بعد رد و قدح کے انہوں نے کہا کہ جب تک آدمی " وحدۃ الوجود " کا قائل نہ ہو ان مسائل کو پورے طور سے سمجھ نہیں سکتا ۔ یہ سن کر مجھے سخت حیرت ہوئی کہ اس مسئلے کے قائل تو وہ مرتاض طالبین حق ہیں جو علاوہ پابندی شرع شریف کے دن رات یاد الٰہی میں مشغول رہتے ہیں ، اور ان نیچری صاحب کی یہ حالت کہ نہ نماز روزے سے کوئی تعلق نہ قرآن و حدیث سے کچھ غرض پھر وہ کیونکر اس مسئلے کے قائل ہوئے ؟؟ ایک مدت کے بعد یہ عقدہ کھلا کہ مادیین کی رائے کے مطابق انہوں نے مادۂ عالم کو خدا قرار دیا ہے ، اور چونکہ تمام عالم میں وہ موجود ہے اور وہ ایک ہی قسم کا ہے اس لئے مفہوم " وحدۃ الوجود " اس پر صادق کرکے سمجھ لیا کہ محققین اسی کے قائل ہیں ، پھر اس کے بعد مولوی شبلی صاحب کے علم الکلام سے اس میرے خیال کی تصدیق بھی ہو گئی چنانچہ صفحہ ۱۶ میں لکھتے ہیں کہ : خدا کی ہستی مطلق کا مسئلہ " وحدۃ الوجود " کی صورت اختیار کر گیا ہے جہاں پہونچ کر فلسفہ اور تصوف کے ڈانڈے مل جاتے ہیں ۔

اس مقام پر مجھے سخت حیرانی ہوئی کہ تصوف ہمارے دین میں اعلیٰ درجے کا علم ہے جس پر اولیاء اللہ کا عمل رہا ہے ، اگر وہ فلسفہ کا ہم خیال ثابت



ہوجائے تو شریعت سے اس کو کچھ تعلق نہ رہا حالانکہ اولیاء اللہ شریعت کے نہایت پابند رہتے ہیں ! اسی فکر میں تھا کہ وہ مقولہ یاد آگیا کہ " کچا صوفی پکا ملحد ۔ اس کے ساتھ ہی بعض متصوفین کی وہ تقریریں بھی یاد آگئیں کہ " ہمہ اوست کہہ کر یہ ثابت کرتے ہیں کہ ہمیں نہ نماز کی ضرورت ہے نہ روزے وغیرہ کی کیونکہ ہم بھی نعوذ باللہ خدا ہیں ! اور پتہ لگ گیا کہ مولوی شبلی نعمانی صاحب نے جس تصوف کے ڈانڈے فلسفہ سے ملائے ہیں وہ ان ہی کچے صوفیوں کا تصوف ہے ، کیونکہ جس طرح مادیین اوامر و نواہی الٰہی سے بے تعلق ہیں اسی طرح یہ بھی بے تعلق ہیں اور برائے نام مسلمان کہلاتے ہیں ، ایسے لوگوں کی شان میں ہے :

بدنام کنندہ ، نکو نامے چند ——

تصوف کا فن اس زمانے میں کچھ چُھپا ہوا نہیں ہے ہزارہا کتابیں اس کی موجود ہیں اور صدہا چَھپکر شائع ہو چکیں ان میں دیکھیں تو معلوم ہو کہ خدائے تعالیٰ کی نسبت صوفیہ کے کیسے اعتقاد ہیں ، اس کو قدیم ، تمام عالم کا خالق ، سمیع ، بصیر ، مرید اور متکلم سمجھتے ہیں اور ہر وقت ان کو اسی کا خیال لگا رہتا ہے جب کوئی کام کرتے ہیں تو ان کے پیش نظر رہتا ہے کہ خدائے تعالیٰ حاضر و ناظر ہے ایسا نہ ہو کہ یہ کام خلاف مرضی الٰہی ہو ، جب کوئی کلام کرتے ہیں تو خدائے تعالیٰ کے سننے کا یقین انہیں ناجائز اور فضول باتوں سے روک دیتا ہے ۔ جب کوئی خیال آتا ہے تو ان کا وہ اعتقاد کہ خدائے تعالیٰ علیم اور دل کی باتوں کو جانتا ہے برے خیالوں سے باز رکھتا ہے ، خدائے تعالیٰ کی قہاریت اور جزا و سزا کا خیال ان کے دلوں پر ایسا مستولی اور غالب رہتا ہے کہ ممکن نہیں کہ

کوئی فرض یا سنت ان سے ترک ہوسکے یا کوئی ناشائستہ حرکت وقوع میں آئے۔ خدائے تعالیٰ کے رحم و لطف کا خیال ان کو ایسا متوالا بنا رکھتا ہے کہ اکثر از خود رفتہ رہتے ہیں، غرض کہ ان کی ہر حالت نرالی ہوتی ہے اور دنیا سے بالکل بے تعلق رہتے ہیں اسی لئے ظاہری علماء سمجھتے ہیں کہ انہوں نے رہبانیت اختیار کی ہے جو شریعت میں مذموم ہے، حالانکہ ان کو اس کا خیال بھی نہیں بلکہ ان کا لمان ہر صفت الٰہی پر اس قدر قوی اور مستحکم ہوتا ہے کہ بغیر اختیار اور تصنع کے ان کے دلوں پر ایسی حالتیں طاری ہوتی ہیں جن سے ان افعال کا صادر ہونا لازمی ہے ۔ غرض کہ تصوف کچھ اور ہی چیز ہے جس کو قرآن و حدیث اور شریعت کا لب لباب کہنا چاہئے اس کو نہ فلسفہ قدیمہ سے کوئی تعلق ہے نہ فلسفہ جدیدہ سے کوئی مناسبت ۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آئندہ خاص طور پر اس فن کا حال کسی قدر شرح و بسط سے لکھا جائے گا۔

وما توفیقی الا باللہ

# اعــــلان

اہلِ اسلام کو بشارت دی جاتی ہے کہ مجلس اشاعۃ العلوم جامعہ نظامیہ نے تفسیر، حدیث، فقہ، کلام، تصوف فلسفۂ اسلام، تاریخ و سیرت، اخلاق و فضائل، معجزات و کرامات، استعانت، ردِّ وہابیت، ردِّ قادیانیت، زیارتِ قبور، علم غیب، طبقاتِ اولیاء، میلادِ مبارک، رؤیۃ الٰہی، وحی، عشق و محبت، سماعِ موتیٰ، نداء، جوازِ قیام، وسیلہ، معراج مبارک وغیرہ جیسے اہم مسائل پر مولانا حافظ محمد انوار اللہ فضیلت جنگ علیہ الرحمہ بانی جامعہ نظامیہ و دیگر علماء اعلام کی مدلل عمدہ تصانیف شائع کی ہیں، جن کا مطالعہ ایمان میں تازگی روح میں بالیدگی پیدا کرتا ہے لہٰذا ان کتابوں کا ہر مسلمان کے پاس رہنا ضروری ہے چند موجودہ کتابوں کے نام حسب ذیل ہیں :۔

مقاصد الاسلام اول تا یازدہم ۔ افادۃ الافہام حصہ اول ۔ مختارات الادب زیدان بدران (عربی) حقیقۃ الفقہ حصہ اول و دوم ۔ الکلام المرفوع ۔ شمیم الانوار ۔ خدا کی قدرت ۔ مسئلۃ الربوا ۔ انوار التمجید ۔ نثر المرجان فی رسم القرآن اول تا ہفتم، روح الایمان، الوسیلۃ العظمیٰ ۔ العروۃ الوثقیٰ، ہدایۃ الترتیل اول و دوم، فتاویٰ نظامیہ اول تا سوم ۔ مرجع غیب ۔ ثبوت ذکر جہر ۔ شعائر اللہ فی فضائل شعر رسول اللہ، مکارم الحفظہ، انوار احمدی ۔ سلام الاسلام، معجم المصنفین اول تا چہارم ۔ القول الاظہر ۔ الحجۃ البازغۃ، حمایت الصلوٰۃ اول و دوم ۔

**اطلاع** مجلس اشاعۃ العلوم کے کام صاحبانِ خیر کے عطایا اور ارکان کی امداد پر چل رہے ہیں علم دوست اصحاب سے خواہش کی جاتی ہے کہ کم از کم ایک سو روپیے کی رکنیت قبول فرمائیں ۔ ادائی یکمشت یا بالاقساط بھی ہو سکتی ہے، اراکین کو مجلس اشاعۃ العلوم کی مطبوعات اصلی لاگت پر، اور سابقہ مطبوعات ۳۳ فیصد رعایت کے ساتھ دی جائیں گی۔

اشاعۃ العلوم کی تمام مطبوعات صبح ۱۰ تا ۴ ساعت دن دفتر اشاعۃ العلوم
جامعہ نظامیہ حیدر آباد سے حاصل کی جا سکتی ہیں۔

## المعــــلن

**مُحَمَّد خواجہ شریف** شیخ الادب

جامعہ نظامیہ و معتمد مجلس اشاعۃ العلوم رجسٹرڈ ۱۰۵۹